87:سورۃ الاعلی

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 87 | سُوْرَةُ الْاَعْلٰى | مکی | 1 | 19 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلَى ۙ﴿١﴾ اپنے رب کے نام کی تسبیح بیان کیجیے جو سب سے بلند
و برتر ہے الَّذِىْ خَلَقَ فَسَوّٰى ۪﴿٢﴾ وَ الَّذِىْ قَدَّرَ فَهَدٰى ۪﴿٣﴾ وہ رب جس نے
پیدا کیا، پھر تناسب قائم کیا اور جس نے ہر چیز کا نظم وضبط مقرر کیا اور پھر اس کی
طرف رہنمائی فرمائی وَ الَّذِىْٓ اَخْرَجَ الْمَرْعٰى ۪﴿٤﴾ فَجَعَلَهٗ غُثَآءً اَحْوٰى ؕ﴿٥﴾
وہ رب جس نے زمین سے چارہ نکالا پھر اسے سیاہ رنگ کا چورا بنا دیا سَنُقْرِئُكَ فَلَا
تَنْسٰٓى ۙ﴿٦﴾ اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ ہم آپ کو قرآن ایسا پڑھا دیں گے کہ پھر آپ کبھی
نہیں بھولیں گے، سوائے اگر اللہ چاہے اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَ مَا يَخْفٰى ؕ﴿٧﴾
بے شک وہ ہر ظاہر اور پوشیدہ چیز کو جانتا ہے وَ نُيَسِّرُكَ لِلْيُسْرٰى ۚ﴿٨﴾ ہم اس
آسان شریعت پر عمل پیرا ہونا آپ کے لئے سہل بنا دیں گے فَذَكِّرْ اِنْ نَّفَعَتِ
الذِّكْرٰى ؕ﴿٩﴾ پس جہاں آپ سمجھیں کہ نصیحت کرنا مفید ہے، تو ان لوگوں کو
نصیحت کرتے رہیں سَيَذَّكَّرُ مَنْ يَّخْشٰى ۙ﴿١٠﴾ لیکن نصیحت وہی شخص قبول کرے
گا جس کے دل میں اللہ کا خوف ہو گا وَ يَتَجَنَّبُهَا الْاَشْقَى ۙ﴿١١﴾ الَّذِىْ يَصْلَى
النَّارَ الْكُبْرٰى ۚ﴿١٢﴾ اور جو بد بخت ہے وہی اس سے اعراض کرے گا اور بالآخر بڑی
سخت آگ میں داخل ہو گا ثُمَّ لَا يَمُوْتُ فِيْهَا وَ لَا يَحْيٰى ؕ﴿١٣﴾ پھر اس آگ میں نہ

مرے گا نہ جئے گا قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى ﴿١٤﴾ وَ ذَكَرَ اسْمَ رَبِّهٖ فَصَلّٰى ﴿١٥﴾ بے
شک وہ شخص کامیاب ہو گیا جو کفر و شرک کی آلودگی سے پاک رہا، اپنے رب کے نام کا
ذکر کرتا رہا اور پابندی سے نماز پڑھتا رہا بَلْ تُؤْثِرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا ﴿١٦﴾ وَ
الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ وَّ اَبْقٰى ﴿١٧﴾ مگر تم دنیا ہی کی زندگی کو ترجیح دیتے ہو حالانکہ آخرت کی
زندگی اس سے بہت زیادہ بہتر اور ہمیشہ باقی رہنے والی ہے اِنَّ هٰذَا لَفِي
الصُّحُفِ الْاُوْلٰى ﴿١٨﴾ صُحُفِ اِبْرٰهِيْمَ وَ مُوْسٰى ﴿١٩﴾ بے شک یہ بات ابراہیم
(علیہ السّلام) اور موسٰی (علیہ السّلام) کے پہلے صحیفوں میں بھی مذکور ہے رکوع [1]